دورِ ساغر کو جو ہی تیری حنائی ہاتہ سی
شعلہ آوازِ قلقل کی جو دیکہین گریبان
دیکہ لیتی ہین جو دل مین جو نہین دیکہا کبہی
تاکتا ہی کسکی چشمِ مست زاہد وقتِ ورد
توڑتا ہی شیشۂ خالی ریاضِ بزم مین
ہاتہ مین شمشیرِ بران ہتی ہی روزِ وغا
شمعِ عکسِ روی روشن آئینہ فانوس ہی
ای صدف تیری طرح محتاج نیسانکی نہین
ای صنم یکتائیِ اسلام کی ہی یہ دلیل
ملتی ہین ہر بت کی نقشی سی تری نقشِ قدم
برسون گذری ہین خیالِ یار سی آیا نہین
یاد کرتی ہین کسیکا مصحفِ رو طفلِ اشک
کرمکِ شبتاب کی مانند اوڑتی ہین چراغ
خوشۂ پروین ہوا ای ہقان جسکو اتنا نہ ہوا
مین جو آنکہ لینی لگا تا ہون لا دیکہ پڑتا ہی یہ
جو حسین ہی اوسکا ہر جائی ہی معنا ہی غرور
شیشۂ و ساغر لگائین مجکو تیہر کی عوض

شعلہ جوالہ ساقی گردشِ پیمانہ ہی
شمعِ مینا سنگیا ہی جام می پروانہ ہی
جامِ جم کہتی ہین جسکو کیا یہی پیمانہ ہی
مثلِ دورِ جام می گردش مین ہر اک دانہ ہی
باغبانِ ساقی ہی مینا سبزۂ بیگانہ ہی
دستگیری کنج مین کرتا ہی جو مردانہ ہی
جوہرِ آئینہ ہر اک صورتِ پروانہ ہی
صورتِ گوہر ہمارا اشک آبِ ودانہ ہی
دیکہلی ہی ایک کعبہ لاکہ جا بتخانہ ہی
پاؤن کا تیری نشان جسجا ہی وہ بتخانہ ہی
ہم ہین اور تنہائی ہین کیا اندنون یارانہ ہے
دیتی گریبان عمراہی چشمِ نکتہ خانہ ہے
تیری دیوانی کا وحشت خیز یہ کاشانہ ہی
برقِ خرمن ہی ہماری کشت کا جو دانہ ہی
پنجۂ مژگان تری گیسو کو مثلِ شانہ ہی
شمعِ ماہ و مہر سی روشن ہر اک کاشانہ ہی
کہدو لڑکون سی یہ دیوانہ تو کچہ مستانہ ہی

دل دھڑکتا ہی قاصد کہین بجلی گری
میری نامی مین قم کچھ حال بیتابانہ ہی

داغ سوزان سی ہی مثلِ شمع روشن دل مرا
کرمکِ شبتاب کی مانند یہ پروانہ ہی

لو اٹھی ہی حسرتِ دیدار روی یار کی
شمع کو شعلہ برنگ شہپر پروانہ ہی

ہین عصا بردار آہین اور ہجوم اشک فوج
ای وزیر اس مفلسی مین شوکتِ شاہانہ ہی

ایسی گرمی یوسف کی ہی حسامین گرمی
جلتی ہین خریدار ہی بازار مین گرمی

تم آئی نہین داغِ دلِ زار مین گرمی
ای میری خلیل اب نہ رہی نار مین گرمی

کانٹا جو چبھی پاؤن مین ہو آبلہ پیدا
ایسی ہی مری وادیِ پرخار مین گرمی

موسی کی طرح مردم چشم آئین غش مین
جس طرح ہی برقِ نگہِ یار مین گرمی

سردی نفس سرد مین ہی آنکھون مین برسات
رہتی ہی سدا داغِ دلِ زار مین گرمی

قد صاف ہی پانی مین ڈھلا شمع کی صورت
ہی شعلہ صفت آتش رخسار مین گرمی

جھلی مری بازو کی ہی شکلِ سمندر
ایسی تب غم سی ہی تنِ زار مین گرمی

غیرون پہ گرمی شعلہ آواز سی بجلی
اللہ ہی کیا ہی تری گفتار مین گرمی

حمام کرو خانہ دلِ سوختگان مین
آہون سی ہی سقف و در و دیوار مین گرمی

قسمت مین ہی جلنا نہ وہان بھی ملی آرام
پیدا ہو تری سایہ دیوار مین گرمی

تبخالی پڑی پیتی ہی خمِ تنہا یہ مرا گرم
پیدا ہوئی ظالم لبِ سوفار مین گرمی

پھل برق ہی اور قبضی مین سورج کی کرن ہی
قاتل ہی سراپا تری تلوار مین گرمی

| | |
|---|---|
| پھنکتا ہی مرا جسم تپ ہجر بتان سے | ہی نبض کی صورت مری نار مین گرمی |
| ڈرتا ہون کہ جوہر کی چمن مین نہ لگی آگ | بجلی کی طرح ہی تری تلوار مین گرمی |
| زاہد جو کری سامنا ہو جای سیہ رو | خورشید سی ہی تیری سیہ کار مین گرمی |
| خلخال پہ ہی شعلۂ جوّالہ کا دہوکا | اُن شعلہ رخون کی ہی یہ رفتار مین گرمی |
| دیکھی تو ہی جلنی لگی خرمن مہ بھی | بجلی سی فزون ہی نگہ یار مین گرمی |
| ای چرخ تجھی صورت تبخالہ بنایا | ایسی ہی مری آہ شرربار مین گرمی |
| دون شمع سی تشبیہ تو اک دم مین پگہل جای | کیا آتش غم سی ہی تن زار مین گرمی |

ناسور مین تہی صفت شمع ہی سوزان
ایسی ہی **وزیر** اس دل افگار مین گرمی

| | |
|---|---|
| آہون سی ہی اب کوچۂ دلدار مین گرمی | چلتی ہی ہوا گرم ہی گلزار مین گرمی |
| بیٹہا تہا مین دلسوختہ تکیہ جو لگا کر | اب تک ہی تمہاری در و دیوار مین گرمی |
| منہ پھیر لی مژگان کی طرح ابر جو دیکھی | ای برق ہی ایسی نگہ یار مین گرمی |
| جلتی ہین یہ آنکھین مری جھانکون جو کبھی مین | پیدا ہو تری روزن دیوار مین گرمی |
| ہر سنگ ہوا موم رگ سنگ بنی شمع | نالون سی مری زور ہی کہسار مین گرمی |
| بلبل وہ ہون نالون سی جلا دون مین چمن کو | ققنس کی طرح ہی مری منقار مین گرمی |
| ہوتا ہی بہت گرم مری آہ وہ سنگر | اب میری سبب سی ہی مری یار مین گرمی |
| ہون حسن کی گرمی سی ہی جلتی ہین آنکھین | جسطرح ہو تپ سی تن بیمار مین گرمی |

بل کہای کس طرح سی موئی کمر یار
شعلہ ہی قد گرم ہی رفتار مین گرمی

مہتابی مین کوٹہی کی ہی خورشید کا عالم
کیونکر نہو تیری در و دیوار مین گرمی

ای جان تری نقش قدم سی ہی چراغان
ایسی ہی کہان کبک کی رفتار مین گرمی

جاتی ہی تری پڑگئی اوس ایسی گلون پر
سرد آتش گل ہی نہین گلزار مین گرمی

زلفین ہین دہوان شعلی مین وہ دست حنائی
سر سی کف پا تک ہی مری یار مین گرمی

ہر شعر مرا مطلع خورشید سی ہی گرم
ہون برق زبان ہی مری اشعار مین گرمی

## ولہ

آنکہین کہلین ہوی ہین عجب خواب ناز سی
فتنہ تو سو گیا ہی در فتنہ باز ہے

کچہ حال ہی زلف کی دیوانی کا نپوچہ
بس مختصر ہی کر کہ یہ قصہ دراز ہے

دل خانۂ خدا ہی دی ان بتون کو جا
اوپر بہی کچہ ہی تجہی امتیاز ہے

محراب تیغ یار سی پہیرا نہ منہ کبہی
جسکا نہین سلام وہ اپنی نماز ہے

کہتی ہین صبح پرتو رخسار یار کو
مشہور شام سایۂ زلف دراز ہے

پتہر گداز ہونی سی بنتا ہی آئنہ
روشن ضمیر ہی تو اگر دل گداز ہے

گردون سی ایک عقدۂ دل وا نہو سکا
بیفائدہ ہلال کا ناخن دراز ہے

دانی ہین دانہ رشتۂ تسبیح دام صید
زاہد ہر ایک بستۂ صد حرص و آز ہے

مستونکو کیون نہ قلقل مینا بہا گئی
ساقی ہی مطرب اور ہر اک شیشہ ساز ہے

شیشہ ہی مثل شمع یہان جام می تنک
ہم دلجلون کی بزم مین سوز و گداز ہے

پونچھا دیا ہی عشق بتان نی خدا تلک — کیا نردبان بام حقیقت مجاز ہی
دیکھو فراز مانہ الفت کا انقلاب — محمود ہی غلام تو صاحب ایاز ہی
محراب کعبہ سمجھی ہیں ہم ابروی یار کو — مژگان پہ صاف شبہہ ہوا جانماز ہی
ہم وہ شرابخوار ہین خمیازہ کش جو ہون — آنی لگی صدا کہ در توبہ باز ہی
موتی صدف مین دانہ انگور کیون نہون — دریا مین جلوہ گر وہ سرمست ناز ہی
ٹپکی جو میری زخم کی انگور سی شراب — گرم نظارہ کیا وہ سرمست ناز ہی

جھک جای کیون نہ شاخ ثمردار ای وزیر
افتادہ جو کوی ہی وہی سرفراز ہی

ابروی یار کعبۂ اہل نیاز ہی — آنکھین کھلین نہین مین در توبہ باز ہی
قلقل ہر ایک شیشۂ می کہ رہا ہی کیون — ساقی خموش کیا وہ سرمست ناز ہی
آئینۂ عذار بتان کیا بنا ہی صاف — ہاتھ اوسکی جو چڑھی عجب آئینہ ساز ہی
کیا کیا نہ ہمکو اپنی عبادت پہ ناز تھا — بس دم نکل گیا جو سنا بی نیاز ہی
آیا ہزار پیچ سی بحر طویل مین — مضمون زلف یار قیامت دراز ہی
جاکر چمن مین قمری کو آزاد کر دیا — کیونکر نہ کہیں یار کو بندہ نواز ہی
لگتی ہین ایک جنبش مژگان سی لاکھ زخم — کیا ترک چشم نام خدا نیزہ باز ہی
ہی صرف نالہ ہر رگ تن مثل تار ساز — یارب ہمارا جسم ہی یا کوی ساز ہی
روتی لگین چلی جو پتنگ اپنی بزم مین — مانند شمع دل پہ ہمارا گداز ہی

## ذکر اوس وہن کا سکی بیان بہی ہی وزیر
## یہ لفظ مختصر تو نہایت دراز ہے

تری سرمگی دنبالی یہ جسنی آنکہ ڈالی ہی
تو پہر شاخ غزالان مین جہی شاخ اونی نکالی ہی

فراق یار مین جو گل ہی رنگ و بو سی خالی ہی
چمن اپنی نظر مین گلشن تصویر قالی ہی

چمن مین آج نرگس پر جو تونی آنکہ ڈالی
کوئی شاخ اوس مین شاید چشم بد دور اب نکالی ہی

ہمیشہ ہو کرین کہا تا ہی صرف پائمالی ہی
تن بیجان ہمارا صورت تصویر قالی ہی

تری جانی سی مطرب بغیر ان تصویر قالی ہی
شال تار شیون مین ہر اک تار نہالی ہی

گہلایا اسقدر اوسکو تری ابرو کی الفت نی
کہ تیغ آفتاب ابی ماہ ابرو زون ہلالی ہی

تری خمی کوای مہر و ذکیہ کر چاندنی مارے
سپر مین ہی یہی چاند اور تیغ ہی تری ہلالی ہی

تجہی دیکہا جو چشم بد سی ای تعزیر گلچین نے
نہین تیوری یہ نرگس آنکہ گلشن کے نکالی ہے

بچہا ئین بلبلون نی انکہین آیا تو جو گلشن مین
زمین باغ بلبل چشم کی گویا نہالی ہی

نہین یہ جہرونا زار زار ابر بہاری کا
تمہاری کان کی بجلی یہ ہمسر گرنی والی ہی

تصدق ہوتی ہین پہر پہر کر دیوار فنکی تصویر
مکان اوس شمع رو کا شکل فانوس خیالی ہی

مہ نو پر نہ کر اتنا غرور ای آسمان ہم سے
فقیر اک ماہ کی ہین اپنی کشتی بہی ہلالی ہی

وہ میکش ہون نہ دیکہون رات بہر اوسکی طرف ہرگز
فلک پی آفتاب آ گی مری مینا بہی خالی ہی

یہ کس میکش نی دیکہا چشم کم سی سکو ای ساقی
پیالہ بادہ گلگون کا نظرون مین پیالی ہی

لگا مضمون ہاتہ اوس کانٹی بالی کی جہلی کا
یہ ہمنی چشمہ خورشید سی مچہلی نکالی ہی

**قطعہ**

سبو و جام توڑیگا تو نقصان اپنا کیا ہوگا — سنا او محتسب تو عقل و دانش سے خالی ہے

سبو بھی ہے اگر ٹوٹی پیالہ مے کا بن جائے — پیالہ ٹوٹ کر چھوٹا جو ہو جائے پیالی ہے

پڑی ہیں شیشے خالی ایک دن ساقی نہ آ نکلا — مہینا اس سے جو ہے مری نظروں میں خالی ہے

## غزل ہے تیل کہتا ہوں وزیر افضال ایزد سے
## نہ میری طبع عالی ہے نہ میری فکر عالی ہے

لڑائی وصل میں اوس شوخ سے جھوٹی ہی ڈالی ہے — کٹاری گلبدن کی پائجامے نے نکالی ہے

قدم رکھنے سے تیرے نقش جب نقش نہالی ہے — گل افسون دمیدہ ہر گل تصویر قالی ہے

سلیمانی تکو تیرا روے روشن روے یوسف سے — تری لف سیہ آگے ہر اک ہندو کی کالی ہے

ہر اک معشوق یاں ہے تشنہ خون اپنے عاشق کا — نہیں شعلہ زبان یہ شمع نے باہر نکالی ہے

مے گلگون ہے ساغر میں گلابی دست ساقی میں — صنم پہلو میں ہے ایمان کا اللہ والی ہے

بنایا مجکو شاخ زعفران کیا ناتوانی نے — قدم رکھنے سے میری خندہ زن تصویر قالی ہے

نہیں ہے شمع یہ تربت پہ کہدو میرے قاتل سے — امید قتل میں پھر قبر سے گردن نکالی ہے

نکالی مجہ پہ گر تلوار تو اے غیرت گلشن — وہ بلبل ہوں کہوں یہ شاخ گلبن نے نکالی ہے

پسینا ہے سنہرا رنگ اوس گل کا ہے کندن سا — چمن میں سرخ ہیں گل کہاں شبنم میں لالی ہے

کمر کو بال سے تشبیہ دوں میں یا رگ جان سے — اگر وہ مو شگافی ہے تو یہ نازک خیالی ہے

وہ عالی ظرف ہوں ساقی کہ میری محفل مے میں — فلک ہے اک سبو اور ماہ اک جام سفالی ہے

ہما کی سایہ سے بہتر ہے کملی ہم فقیروں کی — ہماری پشم سے سو مال اگر منعم کا شالی ہے

اُدا سے گالیان دیتے ہے اپنا دم نکلتا ہے
ہمین میٹھی چھری ہے اپنی شکر لب کی گالی ہے

بنا تل آنکھ کا اے جان تل تیری کفِ پا کا
قدم رکھنے سے بینا دیدۂ تصویر قالی ہے

گلی ہے چیکسے ہے قاتل کی چھٹکنا ہے صدا سنکے او
ہے ٹہنی گل کی تلوار اور سر پہ لونگی ڈالی ہے

ہُرا ہو ناتوانی کا اوڑا دے نیند اوسکی ہے
تنِ زار اپنا خارِ دیدۂ تصویر قالی ہے

ملادے لب سے لب ساقی لگادے منہ سے منہ ساغر
مین بدلا اوبالی ہون تو مستِ لاابالی ہے

حسینون پر وزیر اپنا ہمیشہ دم نکلتا ہے
مژین کی دیکھکر تلوار اگر اوسکی ہلالی ہے

نگہ کی چل رہی ہین تیر اور مژگان صف آرا ہے
جسے سب تیر باران کہتے ہین وہ اسکا نظارا ہے

نمایان چین گیسو سے جو تیرا گوشوارا ہے
منجم کہتے ہین یہ برج عقرب مین ستارا ہے

برنگِ گل مرے زخم بدن جتنے ہین خندان ہین
مرے قاتل نے ہنس ہنس کر جو تلوار وسے مارا ہے

حجاب آتا ہے جراحونکو زخمِ دل کے کہانے سے
نگاہِ شرمگین سے تیر کسنے دل پہ مارا ہے

ہمارا حال غنچہ لکھکے یون بہیجا تا ہے جانانکو
رقیبِ سیاہ بدنون قاصد ہمارا ہے

ہنسے جب برق چمکی جب ملی مسی گھٹا چھائے
غرض ہر ایک عالم مین عجب عالم تمہارا ہے

کمالِ عشق تب ہو جب کنارے گور کے پہنچے
لحد کہتے ہین جسکو بحرِ الفت کا کنارا ہے

تمنا ہے عبث دلکو ہماری بات کرنے کی
دہانِ تنگ مین اوسکی سخن کا کب گذارا ہے

بلا سے بھی تشبیہ کیون نہ لف چلیپا کو
تمہارے سر پہ اے شوخ ہے سایہ تمہارا ہے

تعجب کچھ نہین ہے تم جو آنکھین پھیر لیتے ہو
ہماری بخت کا اے ماہ گردش مین ستارا ہے

لکھا ہی کاغذِ ابری پہ حالِ گریہ اے قاصد / زبانی کچھ جو پوچھی کہیو خط سی آشکارا ہے

تری ہر عضو پر اے ماہ رو ہی نور کا عالم / قبا مہتاب گر ہی اسمین جیب چاند تارا ہے

دلِ پرخون ہی شیشہ داغِ حسرت ساغرِ می ہے / نہین ہی تو جو ساقی آج اغم مجلس آرا ہے

رولایا اے وزیر اسدرجہ شوقِ ہمکناری نی
کہ دریا چشم ہی اور چشم کا گوشہ کنارا ہے

جو مجھ خم گشتہ کی جانب تری مژگان صف آرا ہے / کری گی چاند ماری اے صنم فوجِ نصارا ہے

کیا واعظ کو محوِ دخترِ رز لا کہ افسون سے / پڑھی جن کو مری ساقی نی شیشی مین اوتارا ہے

سر آنکھون سی کرین سجدہ جو ہر ابرو ہلالی وہ / جدا کچھ کفر اور اسلام سی مذہب ہمارا ہے

تری قامت کی قمری سرو قد تعظیم کرتی ہے / مثال سایہ ہی جہان سرو جس جا تو خود آرا ہے

بیابان گرد ایسی ہین نچھوڑا ساتھ گرد شرف / پس از مردن بگولا گنبدِ مدفن ہمارا ہے

ہوا ہی اوس پری کا جلوہ گر دل لا کہ افسون سی / سلیمان کی قسم دیو کی شیشی مین اوتارا ہے

کوی شمشیر ابرو کا ہی قاتل وار ہو جائی / مژہ نی برچھی ماری ہی نگہ نی تیر مارا ہے

پری عنقا دہن گو ہی خط کو سایۂ عنقا / دہن کو باندہی عنقا نیا یہ استعارا ہے

ہزار افسون سی از روزِ وزیر اک ماہِ تابان کو
برنگِ آسمان ہنی ہی شیشی مین اوتارا ہے

کون جیتا ہی اے صنم مر کے / آؤ تو دیکھ لین نظر بھر کے

شکر ہی ان بتون کی کوچی مین / یونہی ہین ہم خدا خدا کر کے

سر کو ٹکراتے ہین لحد مین ہم | لطف بہولی نہین ہین ٹہوکر کے
ساقیا چشم یار یاد آئے | دی مجہی ساغر اجل بہر کے
منہ دکہائی کا کسنی وعدہ کیا | منتظر ہین جو روز محشر کے
کیا بجہائی ہماری دل کی لگی | صدقے اوس آبدار خنجر کے
ای جنون آپ کاٹے اون سر | کہین گردن سی بوجہ تو سر کے
دیکہیی دیکہو رخ سی کیا ٹہہرے | زلف کی میہمان ہین شب بہر کے
کس خرابی سی کاٹی ہی شب ہجر | اب تلک ہم جیی ہین مر مر کے
یاد آیا چمن مین جب قد یار | صدقے ہونے لگے صنوبر کے
خاکساری ہین نقش پا کی طرح | رہنما ہین ہر ایک رہبر کے
نامہ اوس طفل کو مگر پہنچا | کہ کبوتر وہان اوڑی پر کے
ای صنم ایک تو ہی غیرت گل | بخدا ورنہ بت ہین پتہر کے
ہین جو ابروی یار پیوستہ | خوب مصرع ہین دو برابر کے
نقشہ یار کہینچ یون مانی | چاند کا منہ ہو دانت اختر کے

کرے طوفان بپا **وزیر** یہ بحر
لکہون مضمون جو دیدۂ تر کے

ایک عالم نی جبہہ سائی کے | ای بتو تمنی بہی خدائی کے
عاشقون کی لہو کی پیاسی ہین | مہچلیان اوس کف حنائی کے

زلف پر پیچ سے جو دل اولجھا
بیچ مین رخ پڑا صفائی کے

مرغ بی بال و پر ہون ای صیاد
آرزو ہی کسی رہائی کے

ای جنون دشت کو چلین گے ہم
ہی قسم اس برہنہ پائی کے

سر جدا ہمنے اپنا کر ڈالا
آئی جب گفتگو جدائی کے

پھر گیا یار گھر کے پاس آکر
بخت برگشتہ نی برائی کے

سیکڑون جامے تجھ پہ پھٹتی ہین
دہوم ہی تیری میرزائی کے

تجھ سے تو ہمکو اسے خم ابرو
تھی نہ امید کج ادائی کے

کوی قاتل کے راہ بہولا تہا
ای اجل تونے رہنمائی کے

دل کہین اور ہمنے اٹکایا
بیوفاؤن سے بیوفائی کے

نہ گئی زاہدون کی پاس کبھی
دختر رز نی پارسائی کے

شہر مین جا ہی کی مری پاپوش
قدر دان کیا برہنہ پائی کے

صاف ہی آئنہ تن پر نور
ہی دلیل اسپہ خودنمائی کے

کاسہ ماہ کیون نہو پر نور
برسون اوس کوچے کی گدائی کے

کعبہ دل مین ہی مقام کیا
ای بتو تمنی کیا رسائی کے

خط کے آنی پہ بھی کدر ہے
صورت اب کونسی صفائی کے

بال و پر بھی گئی بہار کی ساتھ
اب توقع نہین رہائی کے

کس کی کوچے کی راہ بہولا ہون
خضر نے بھی نہ رہنمائی کے

شاہ کہلائی ہر طرح سے وزیر
بادشاہ ہے نہ کے گدائی کے

ہمیشہ دل میں چھائی خیالِ زلف و کاکل ہی
تو سینی میں نفس ہر ایک موجِ بوی سنبل ہی

فسان ہی سخت جانی میری تیغِ نازِ قاتل کو
گریبان جتنا ہی چاک نزع اوتنا دامنِ تغافل ہی

مجھی کچھ تو اپنی کہنے میں آنی نہیں دیتا
وگرنہ ای ستم ایجاد ہر گلشن میں بلبل ہی

تری مینای گردن کی صفت کی ہی جو ای ساقی
مری آواز کو کہتی ہیں سب آوازِ قلقل ہی

وہی دل ہی بھرا ہو نشاء جسمیں جامِ وحدت کا
کبھی چھائی کا پتھر بزم میں شیشہ جو بی مل ہی

مری جو سوزِ غم سی جل گئی ہو وہ نہ یک نام آخر
چراغِ مردہ کو اکثر یہی کہتی ہیں سب گل ہی

دیا سامان گلشن ہمکو بحرِ رشکِ گلشن نی
پریشانی ہی سنبل نالہ بلبل داغ دل گل ہی

لکھی ہیں وصفِ یاران تک گسِ مخمورِ ساقی کی
ہی خامہ گردنِ مینا صریرِ خامہ قلقل ہی

بڑھا کر ربط کیونکر کم نہ منہ دکھلائی وہ مہرو
ہوا جب ماہ کامل دن بہ دن اسکو تنزل ہی

بہاتی ہی کہیں ہیں موج نقشِ بوریا حسرت
ندی گانا تو انکو رنج جو صاحب تحمل ہی

قطعہ

کہا اوس گل نی کل سامان گلشن میں یہ ہی رنگینی
جو عاشق ہیں مرا نالون سی وہ چشمِ بلبل ہی

خط و رخسار و چشم و زلف دکھلا کر لگا کہنی
یہ ریحان ہی یہ گل ہی اور یہ نرگس ہی یہ سنبل ہی

خیالِ زلفِ جانان میں جو رووں تو اوگی سنبل
وزیر آنسو مرا ہر ایک گویا تخمِ سنبل ہی

جب سی آغوش سی جدا تو ہی | میری پہلو میں درد پہلو سے ہے

زلف سی ہم اوجہتی ای رخ یار
کیا کوین درمیان مین تو ہی

سیکڑون گہر ڈبو دیی پل مین
یہ وہ خانہ خراب آنسو ہے

کہینچی ہے جیسی ماہِ نو نی شبیہ
آسمان پر دماغ ابرو ہے

رگ گل سی کمر ہی کچہ نازک
فرق دو نو مین اک سرِ مو ہے

پہیر لیتا ہی دم مین وہ آنکہین
چشم بد دور کیا ہے بدخو ہے

دل ہی اک ماہ کے تجلے گاہ
اپنے غنچے مین یار کی بو ہے

صفحہ چرخ پہ ہلال نہین
مصرعِ انتخاب ابرو ہے

جہان ڈالا تمام کعبہ و دیر
ای ہماری خدا کہان تو ہی

کہتے ہین حق جو انکو سب کافر
تب تجہی کہتی ہین خدا تو ہے

فکر رہتے ہے بیتِ ابرو کے
اندنون سر کو ربط زانو ہے

چمنِ رخ مین جا نہ مرغ نگاہ
جی کا جنجال دامِ گیسو ہے

قطعہ

غم نہین پہیری گر وہ زیرہ سی آنکہ
تو ہی خوش چشم کیا پریرو ہے

رہی آباد دامن صحرا
وان لڑانے کو آنکہین آہو ہی

ہماری ہن وفا پر بہی دغا کے
قسم کہاتی تہے او کافر خدا کی

وہ مشتِ استخوان ہون ای سگ یار
اگر کہائی سعادت ہی ہما کے

لبِ شیرین کا جو بوسہ لیا تہا
مری اوسکی شکر رنجی رہا کے

وفا سی مینی ہی اب ہاتھ اوٹھایا ۔۔۔ قسم ہی مجکو اپنے بیوفا کے
ہوی گر صلح ہی تو بھی ہی جنگ ۔۔۔ ملا جب دل تو آنکھ اوس سی لڑا کی
فقیرون کی قدم لیتی ہین سلطان ۔۔۔ یہ ہی تاثیر نقش بوریا کے
تصور بندہ گیا جب اوس مژہ کا ۔۔۔ تو پھر ون دل پہ برچھی سی لگا کی
خدایون جسکو چاہی دی سعادت ۔۔۔ وگرنہ سگ مین خصلت ہی ہما کی
نہین اوٹھتا ہی سر سجدی سی میرا ۔۔۔ مگر ہی سجدہ گاہ اوس خاک پا کی
کہون جب مین کہ بی تیری ہون مرتا ۔۔۔ تو کہتا ہی وہ بت مرضی خدا کی
نہ آیا منتون سے یار جسدم ۔۔۔ تو پھر کیا کیا اجل سے التجا کی

## ولہ

ظاہر ہی شوق دید مری جسم زار سی ۔۔۔ تار نگہ بنا ہون غم انتظار سی
ہون نخل شمع کام نہین برگ و بار سی ۔۔۔ نکلین گی شعلی گل کی عوض شاخسار سی
ازبس ہی ہمکو عشق رخ و زلف یار سی ۔۔۔ راحت اوٹھاتی ہین غم لیل و نہار سی
افزون برش مژہ مین ہی خنجر کی دھار سی ۔۔۔ ابرو کی تیغ بھی نہین کم ذوالفقار سی
آئی گا کون گل جو خوشی ہوگی ای صبا ۔۔۔ جھڑتی ہین پھول میری چراغ مزار سی
مرجائین وو داہ اگر ضبط کرکے ہم ۔۔۔ ہرگز دھوان نہ نکلی چراغ مزار سی
میکش وہ ہون کہ شیشی سی پیدا ہو جام مے ۔۔۔ رکھتا ہون مین سند یہ دل داغدار سی
ہوتا نہ ذکر رخ تو نکلتا نہ آفتاب ۔۔۔ شب ہوگئی تھی تذکرہ زلف یار سی

گرم خرام یار ہی اور اوسمین پیچ و تاب — اوسکی کہین نہ موی کمر زلف یار سی

ٹھہرا ہوی ہی زلف سیہ سایۂ پری — خط رخ کی گرد کم نہین ہرگز حصار سی

اوس گل بغیر سنگ پہ سر ٹیکون کب تلک — آتی ہی یہ چمن مین صدا آبشار سی

مرنی پہ بہی نہ دیکھی دین سوی یار ہم — ہو خاک چشم غیر مین اپنی غبار سی

ہو مرہم سیاہ کی حاجت نہ زخم کو — ٹانکی اگر لگین تری کاکل کی تار سی

کافی خرام ناز ہی تلوار تو نہ کھینچ — دو گام چلنا کم نہین کچھ ذوالفقار سی

شاداب رہتی ہین یہ گل زخم ای وزیر
تیغ اوسکی کم نہین رگ ابر بہار سے

زائل بہار حسن ہوی خط یار سی — اس باغ مین خزان نظر آئی بہار سی

گرتی ہین لخت دل مژۂ اشکبار سی — یان بجلیان برستی ہین ابر بہار سی

زنجیر موقلم ہو جو تصویر ہی کھینچی — وحشت ہی مجکو سلسلۂ زلف یار سے

دریا کا گھاٹ ہجر مین تلوار کا ہی گھاٹ — پانی کی دہار کم نہین خنجر کی دہار سے

اٹھائین دل نہ اوس سی جہان رنج رشک ہو — وہ گل نہ ہم ہوین جسی ہو ربط خار سے

اس بوستان بزم مین ہم نخل شمع ہین — آتی ہی یان خزان ہی عجب اک بہار سے

رسوا وہی ہی جو کہ نہ رسوای عشق ہو — ہی عار مجکو ننگ سی اور ننگ عار سے

مژگان پہ اشک سرخ سی طرفہ بہار ہی — گل ہی کسی نی پہولتی دیکھی ہین خار سے

پاؤن کی بدلی آنکھونسی صحرا کو طی کرو — یا دمژہ فزون ہو اگر دید خار سے

فردوس مین تو حضرت آدم نہ رہ سکی
کیونکر نکالی جائین نہ ہم کوی یار سے

کہتا ہی کس خوشی سی وہ آیا ہی یا صبر
اوٹھا اگر غبار رہِ انتظار سے

گل سی ہزار درجی ہی بہتر وہ رشکِ گل
اس بات مین تو بحث کرون مین ہزار سے

لکھی ہی کسکی نرگس مخمور کی صفت
پڑھتا ہون خطِ جام کسی بادہ خوار سے

مرجائین ہم جو تیرا ادا ہو نصیب غیر
صیاد ہم شکار رہون تیری شکار سی

## ولہ

دن ہوگیا نمود شب وصل کٹ گئی
اولٹی نقاب کیا مری قسمت اولٹ گئی

مجنون سی کہدو کہتی ہین چھڑنی جنون آ
آئی ہی فصل گل مری تصویر ہٹ گئی

گردی نہو مثال اگر انگبین سی دمی
فرہاد شان کیا لب شیرین کی گہٹ گئی

تکلیف دست یار کو بار دگر ہوی
افسوس ایک ہاتہ مین گردن نہ کٹ گئی

وہ تو مری گلی نہ لگا لیکن ای جنون
زنجیر اوسکی میری گلی سی چمٹ گئی

اوسنی نگاہ کرتی ہی بس آنکہ پہیر لی
برچہی لگی تہی سینی پہ لیکن اوچٹ گئی

کرتا ہی کیا اشاری یہ ابروی یار پر
یارب سنو نہین وہ گلی مہ نو کی کٹ گئی

بولا وہ سنکی شب ہی بیخوابیون کا حال
کیسی یہ داستان تہی کہ ہی نیند اوچٹ گئی

شرمندہ صبح ہوگئی عارض کی فکر سی
گیسو کا تذکرہ جو بڑہا رات گہٹ گئی

جسپر نگاہ کی اوسی بس مار ہی کیا
جنبش جو دی مژہ کو تو اک صف اولٹ گئی

مرتا ہون میں تو ہائی اسی کہتی ہین جیا
تصویر یار سامنی سی میری ہٹ گئی

بیتاب یون سی تیری تعجب ہوا ہی مجہی | ای دل شب فراق مین چہاتی نہ پہٹ گئی

کہتی ہین آسمان ہی تہ خاک ای **وزیر**
بیتاب یون سی میری زمین کیا اولٹ گئی

چہاتا نہی خاک کیا تو گہر بنانی کی لیے | فکر رہنی کی نہ کر آیا ہی جانی کی لیی
اور کو کیا رنج دون راحت اوٹہانی کی لیی | ایک تنکی کو نہ چہیڑون آشیانی کی لیی
برق تہی بیتاب میری آشیانی کی لیی | ابر سی ہی بیشتر آئی جلانی کی لیی
کام آئی مرغ گلشن کی مری کا بیدگی | لی گیا تنکا سمجہکر آشیانی کی لیی
اس چمن سی گل چلی بلبل گریبان پہاڑ کر | ہی جنون تنکی جو چنیی آشیانی کی لیی
ہمنی کیون مانگی تہی گلشن مین جا ای جوش گل | اب جگہ ملتی نہین ہی آشیانی کی لیی
خاک ہون تو دانہ تسبیح بنوائی فلک | سو طرح کی گردشین مجکو دکہانی کی لیی
پہر وہی ہم ہین وہی تم تہی محبت تہی ہمی | صلح کر لیتی اگر آنکہین لڑانی کی لیی
ہون وہ غمدیدہ ہنسی کوئی تو مین رونی لگون | کچہ بہانا چاہیی آنسو بہانی کی لیی
سایہ پڑ جائی اگر زلف دراز یار کا | پہر کہون مین ہی تسلسل ہی بنانی کی لیی
ہون وہ دیوانہ کہ سنکر ہو وہ مجنون کی شبیہ | میری مٹی لین اگر لیلی بنانی کی لیی
پہونچی ہی شانی تلک کیا یار کی زلف رسا | درد کیون پیدا ہوا ہی میری شانی کی لیی
جملہ تن ہی چشم نرگس یار تیری دید کو | گل ہمہ تن گوش ہین تیری فسانی کی لیی
یون مری قسمت مین تہا پرواز کرنا یا نصیب | نوچتی ہین طفل پر میری اوڑانی کی لیی

کون ہوگا تیری تیرونکا نشانہ میری بعد
خاک لیجانا مری تو وہ بنانی کی لیی

بزم عالم مین کہڑا ہون پہ چلا جاتا ہون شمع
سیکہ لی ہی شمع سی رفتار جانی کی لیی

کیون دل بیتاب کو دکہلایا خال زیر زلف
دام مین مچہلی نہین آنی کی دانی کی لیی

ہو اگر سرگشتگی مین فکر تعمیر مکان
خاک اوڑا لائی بگولا گہر بنانی کی لیی

اب کسی گلرو کی دل مین کہیجی کہرای وزیر
کیا چمن مین تنکی چنیی آشیانی کی لیی

پہر نکل آون لحد سی سر کٹانی کی لیی
بہیج دیکہو عمر رفتہ کو بلانی کی لیی

تنکی ای گل چن رہا ہون آشیانی کی لیی
آتو ابری تیغ سی بجلی گرانی کی لیی

ابتو میری قتل پر بیڑا اوٹہایا چاہیی
نقد دل تمکو دیا ہی پان کہانی کی لیی

جسکو آتی دیکہتا ہون ای پری کہتا ہون نیز
آدمی بہیجا نہو میری بلانی کی لیی

تا نہ میری استخوانونکا نشانہ چوک جاو
پر ہماکی لاؤ تیرون مین لگانی کی لیی

اوڑ گئی بعد اپنی رسم نامہ و پیغام بہی
رہ گئی باد صبا یان خاک اوڑانی کی لیی

ہو گی کاہیدہ سوا ہون سبزۂ رخسار پر
لاش میری کہربا آئی اوٹہانی کی لیی

ہو اگر جراح واقف میری شوق قتل سی
جای مرہم آپ تلوارین لگانی کی لیی

دست جانان مین ہون مثل طائر رنگ حنا
شاخ گل کیا چاہیی آب آشیانی کی لیی

جا کی میری پاس پہر آیا نہ وہ جان جہان
سیکہ لی کیا عمر سی رفتار جانی کی لیی

چاہیی غم کی عوض شادی کرین اہل عزا
مار ڈالا مجکو قاتل نی جلانی کی لیی

روتی ہم فرقت مین دریا کیا ہی بر آئی مراد
یار آیا ناؤ منت کی چڑہانی کی لیی

میری تربت پر اگر دو پہول لانا خار تہا
آنکہلتی تم کبہی تیوری چڑہانی کی لیی

خواب آنی بستر مخمل پہ سوئی ہی خیال
ہو کسی زانو کا تکیہ نیند آنی کی لیی

دی بہونکو اوسی جنبش اب کوئی بجتا ہو مین
ابر کی تلوارین چلین بجلی گرانی کی لیی

ہی یہی جراح باقی زخم کہانی کی ہوس
پارہ کا ڈورا منگا ٹانکی لگانی کی لیی

ہو بنا طوفان ای جدا و آب تیغ سی
میری آنسو لی جو تلوارین بجہانی کی لیی

لیکی میری دشت سی مٹی کیا مجنونکو خلق
خاک کوئی یار لی لیلی بنانی کی لیی

کاسہ سر ہاتہ مین لیکر مین نکلون قبر سی
اب بہی گر ساقی بلائی می پلانی کی لیی

برق پہر چمکی گرونگا پہر تڑپ کر خاک پر
پہر اوٹہا ابر شب فرقت رلانی کی لیی

چشم تر مین ہین خیال خال رخ ہی ای وزیر
آئی ہندو جیسی دریا مین نہانی کی لیی

تری رخ کا کسی سودا نہین ہے
گل لالہ تلک صحرا نشین ہے

پہرا ہی آپ وہ مہر و ہمارا
ترا ای آسمان شکوہ نہین ہے

کہین ایسا نہوا وٹہی نہ تلوار
یہی ڈر ہے کہ قاتل نازنین ہے

نہ پوچہو میری آنسو تم نہ پوچہو
لگی گا کوئی تمکو خوشہ چین ہے

اوسی پابرہنہ پہرتی ہین ہم
جنون فرش آہنی یہ زمین ہے

جگر اپنی دشمنونکا چاٹتے ہین
مین خوش ہون جیسی اللہ و سبکی گیر ہے

یہی مضمون غم کی طرح اس مین — ہمارا گھر ہی یا بیت حزین ہے
جہان ہی جلوہ گر وہ غیرت ماہ — الٰہی آسمان ہی یا زمین ہے
بنایا تجکو ایسا خوب صورت — کہ نازان تجہ پہ صورت آفرین ہے
ہین عشق زلف مین اعضا ہی دشمن — ہمارا ہاتہ مار آستین ہے
نہ نکلا بی تری مین گہر سی باہر — نگہ تنگ چشم مین خلوت نشین ہے
فلک جو چاہی ہے پہ ظلم کر لی — ابہی تو ضبط آہ آتشین ہے

پڑا ہی تفرقہ بیتابیون سے
وزیر اب مین کہین ہون دل کہین ہے

شانی مین پیچ سی اون لفونکا جو بن دیکھی
جیب جب چاک کری جو ترا دامن دیکھی
سمجھی خورشید جو تیرا رخ روشن دیکھی
جان دی گال جو گوری وہ فرنگن دیکھی
ٹوٹی ہین اوس بت بیدین پہ بہت تسبیحین
کہی انجیل مسیحا پہ ہوی ہی نازل
گر پڑی پہولونکی خرمن پہ یکایک بجلی
داغ سوزان مرا آتا ہی نظر بہا ہی سی
بوی گل بہتی ہی پوشیدہ قبا کی گل مین

پاؤن ہم چہو نہ سکین ہاتہ برہمن دیکھی
خواب کم آی جو کمخواب کی چپکن دیکھی
ہو گمان خط شعاعی کا جو چلمن دیکھی
کہینچی قتل ہو مژگان کی جو پلٹن دیکھی
سیکڑون سبحہ صد دانہ کی خرمن دیکھی
دیکھکر لب جو خط یار شکرگن دیکھی
نازسی ہنسکی جو تو جانب گلشن دیکھی
آی پروانہ چراغ تہ دامن دیکھی
کیا تن زار کو یہ پیرہن تن دیکھی

طائر رنگ ہوں بلبل نہ سمجھ ای صیاد / میں جو اوڑ جاؤں نہ کوئی سو گلشن دیکھو

دہن یار میں ہستی کی او واہٹ دیکھی / چمن ملک عدم میں گل سوسن دیکھی

ترک خونریز ہیں آنکھیں تو نگہ ہی سفاک / ایک کیا آپ کو دیکھا کئی رہزن دیکھی

شاخ گل سیخ گل اخگر ہوں غنا دل ہوں کباب / نگہ گرم سہی گر تو سو گلشن دیکھی

سر کہیں ہاتھ کہیں پاؤں کہیں دفن ہوے / ایک عاشق کی تمہاری کئی مدفن دیکھی

سیمرغ نگہ سونی کی چڑیا ہو جای / آنکھ اوٹھا کر جو طلائی تری جوشن دیکھی

رخ کو قرآن کہی زلف سیہ کو کالی / گھر سہی شیخ تو جیلی سہی برہمن دیکھی

چار نعل آپ کی شبدیز کی ہیں چار ہلال / چاندنی سمجھی جو گرد سم توسن دیکھی

آنکھیں نرگس ہی تنگو کی ہیں چوٹی سنبل / نظر آجای چمن جو ترا توسن دیکھی

چمن کوچہ دلدار میں بستا ہوں وزیر / دم بھر گھبرائی جو بلبل مرا مسکن دیکھے

ہو رہائی ضعف کی تاثیر سے / نکلیں ہم مثل صدا زنجیر سے

کیا لہو چھوٹی تری شمشیر سے / جوہر اوسکی کم نہیں زنجیر سے

دل نہ مانگو عاشقان پیر سے / مچھلی کب ہاتھ آئی جوئی شیر سے

کھنچتی ہیں مرغ دل کی چھ تیر سے / مچھلی ہاتھ آئی ہی جوئی شیر سے

آئی چھوٹوں بیتابی کی تاثیر سے / برق نکلی دانۂ زنجیر سے

ابرو پر خم عشق قربان ہو / مہ ہلال پائی ترے شمشیر سے

کیا کہون قاصد لکھون کیا شوق دل
ہی فزون تقریر سی تحریر سے

بن گیا مین وحشیِ نازک مزاج
موج بوی زلف کے زنجیر سے

گر نہین ساقی تو قاتل لای گا
جام طاق ابروِ شمشیر سے

نرم ہی کیا تیری ابرو کی کمان
کھنچ رہی ہے خامۂ تصویر سے

تشنہ لب ہون تیرباران کبھی
پانی گر دیتی نہین شمشیر سے

باتین کرتا ہون کوی سنتا نہین
خامشی بہتر ہی اس تقریر سے

ماہ کی کیا قدر پیشِ آفتاب
جام می بدلون نہ جام شیر سے

یون کرینگی تیری ابرو کی صفت
مانگ لین گی ہم زبان شمشیر سی

رزق جاتا چرخ سی نادان ہون مین
شیر مانگا دایہ بی شیر سے

بل بی ذوق وصل و عمر بڑا اتحاد
خون نہ چھوٹا یار کے شمشیر سے

نیکتی اونکے نگہ تیغ قضا
تیر نے مارا ہمین شمشیر سے

آتش گل سے لکھون مضمون گرم
پہلجھڑی خامہ بنی تحریر سے

اشتیاق سیر مین تڑپی اسقدر
ہو گئی جوہر جدا شمشیر سے

قدر نعمت ہوتی ہی بعد زوال
پوچھیی لطف جوانی پیر سے

زلف اگر رخ سی ہٹا دو تو کہون
چھوٹی یوسف خانۂ زنجیر سے

کم نہین شب سی مرا روز سیاہ
کیا ہو فرصت نالۂ شبگیر سے

کیونکر ارباب تعلق پھرتی ہین
فیل چل سکتی نہین زنجیر سے

ہجر مین مرتا نہین مین ای وزیر
منفعل ہون موت کی تاخیر سے

بخت ہی تیرہ خطِ تقدیر سی
جیسی کاغذ ہو سیہ تحریر سے

کیا پہٹی وہ نوجوان مجہ پیر سے
بل کی شاگرد کب جدا ہو شیر سے

گوشہ گیرونکو کیا ابرو نی قتل
اس کمان نی تور سیکہا تیر سے

آہ آتش بار ہی تیرِ شہاب
شعلی بنکر نکلی پر اس تیر سے

ایک کو دو کر دکہا ئی آئنہ
گر بنا ئین آہن شمشیر سے

ہی لب رنگین ہی برگِ گل خجل
منفعل ہی بوی گل تقریر سے

چہٹ گیا ہی ہاتہ سی دا مانِ یار
جیب پہاڑون دستِ دامن گیر سی

کیا عجب پیدا کری وحشت مری
بیدِ مجنون دانہ زنجیر سے

قلقلِ مینا ہی ساقی کی صدا
می ٹپکنی لگتی ہی تقریر سے

کہیل پر اوس طفل کی مرتا ہون مین
قتل کرتا ہی گلے شمشیر سے

تمکو دِکہلا کر تماشا دل لیا ہی
نکلی پتلے دیدِ تصویر سے

ہین دہکتی داغ انگارونکی طرح
بہا ہی اوترین کیون نہ آتش گیر سی

لاتی مرغ جنون کو دام مین
لیجیئی وا لے مری زنجیر سے

نام رکہا چرخ نی طوقِ بہار
لیکی اک حلقہ مری زنجیر سے

کیا رخ رنگین نے حیران کر دیا
کم نہین گل بلبلِ تصویر سے

جام سان چلیی جو وحشت مین وزیر
آئی قلقل کی صدا از نجیرے

لال ہین آپ ہی لب سرخیِ پان دور رہے
نازکی کہتی ہی یہ بارِ گران دور رہے

گھر کیا دلمین تری پر غم دوری نہ گیا
اب بہی کہتی ہین کہ ہم جا کی کہان دور رہے

ساقیا ہجر مین کب ہی ہوس گفت و شنید
ساغر گوش سی مینائی زبان دور رہے

میری ہوتی تو بٹہا سکتی نہین غیر کو پاس
یہ خیال آپ کی لسی مری جان دور رہے

پہول پہر پہر کی گلابی مین پلاتا ہی مجہی
چمن محفل ساقی سی خزان دور رہے

استخوان تک مری کیا آئی ہمای ناوک
جیب خدنگ نگہ زاغ کمان دور رہے

یا دابرو جو نہو آہ نہ منہ سی نکلے
تیر کسطرح لگاؤن جو کمان دور رہے

مژۂ کج کیطرح سی رخ ناوک پہر جای
وہ نشانہ ہون کئی تیر کمان دور رہے

میری پہلو مین ہمیشہ رہی سفاک کا تیر
ایسی محبوب سی آغوش کمان دور رہے

ہوچکا صید مری بعد اجی اور کوئی
شست سی تیر تو چلّی ہی کمان دور رہے

شمعِ فانوس کی تصویر بنا دی ای ضعف
پیرہن جسم سی اور جسم سی جان دور رہے

چہوڑ کر کعبہ و بتخانہ گئی تا درِ دوست
منزلین قطع ہوین سنگ نشان دور رہے

شور محشر ہی بپا وعدۂ دیدار ہی ہی
نہ کری آج سبک خواب گران دور رہے

چوسنی مین مسیِ لب کی دعائین مانگین
کالی مرہم سی نہ یہ زخمِ دہان دور رہے

طوق قمری سی بہی تنگ ہی اتنی ضعف کنار
کیون نہ آغوش سی وہ سرو روان دور رہے

ہجر مین مرتا نہین ہون ای وزیر
منفعل ہون موت کی تاخیر سے

بخت ہی تیرہ خطِ تقدیر سی
جیسی کاغذ ہو سیہ تحریر سے

کیا چھٹی وہ نوجوان مجھ پیر سے
مل کی شکر کب جدا ہو شیر سے

گوشہ گیرونکو کیا ابرو نی قتل
اس کمان نی توڑ سیکھا تیر سے

آہ آتش بار ہی تیرِ شہاب
شعلی بنکر نکلی پر اس تیر سے

ایک کو دو کر دکھائی آئنہ
گر بنائین آہنِ شمشیر سے

ہی لبِ رنگین سی برگِ گل خجل
منفعل ہی بوی گل تقریر سے

چھٹ گیا ہی ہاتھ سی دامانِ یار
جیب پھاڑون دستِ دامن گیر سی

کیا عجب پیدا کری وحشت مری
بیدِ مجنون دانۂ زنجیر سے

قلقلِ مینا ہی ساقی کی صدا
می ٹپکنی لگتے ہی تقریر سے

کھیل پر اوس طفل کی مرتا ہون مین
قتل کرتا ہی گلے شمشیر سے

تمکو دکھلا کر تماشا دل لیا
نکلی پتلے دیدۂ تصویر سے

ہین دہکتی داغ انگارونکی طرح
پہاہی اوترین کیون نہ آتش گیر سی

لائی مرغِ جنون کو دام مین
بیجی والے مری زنجیر سے

نام رکھا چرخ نی طوقِ بہار
لیکی اِک حلقہ مری زنجیر سے

کیا رخِ رنگین نے حیران کر دیا
کم نہین گل بلبلِ تصویر سے

جام سان چلیی جو وحشت مین وزیر
آی قلقل کی صدا ازنجیر سے

لال ہین آپ ہی لب سرخیِ پان دور رہے
نازکی کہتی ہی یہ بارِ گران دور رہے

گھر کیا دلمین تری پر غمِ دوری نہ گیا
اب ہی کہتی ہین کہ ہم جا کی کہان دور رہے

ساقیا ہجر مین کب ہی ہوس گفت وشنید
ساغر گوش سی مینای زبان دور رہے

میری ہوتی تو ہٹھا سکتی ہمین غیر کو پاس
یہ خیال آپ کی لسی مری جان دور رہے

پھول بھر بھر کی گلابی مین پلاتا ہی مجھی
چمنِ محفل ساقی سی خزان دور رہے

استخوان تک مری کیا آی ہمای ناوک
جیب جلے تنگِ نگہ زاغ کمان دور رہے

یاد ابرو جو ہوا آہ نہ منہہ سی نکلے
تیر کسطرح لگاؤن جو کمان دور رہے

مژہ کج کیطرح سی رخ ناوک پھر جای
وہ نشانہ ہون کئی تیر کمان دور رہے

میری پہلو مین ہمیشہ رہی سفاک کا تیر
ایسی محبوب سی آغوشِ کمان دور رہے

ہوچکا صید مری بعد اجی اور کوی
شست سی تیر تو چلّی ہی کمان دور رہے

شمع فانوس کی تصویر بنا دی ای ضعف
پیرہن جسم سی اور جسم سی جان دور رہے

چھوڑ کر کعبہ و بتخانہ گئی تا درِ دوست
منزلین قطع ہوین سنگ نشان دور رہے

شورِ محشر ہی بپا وعدہ دیدار ہی ہی
نہ کری آج سبک خوابِ گران دور رہے

چوسنی مین سی لب کی دعا مین مانگین
کالی مرہم سی نہ یہ زخمِ دہان دور رہے

طوق قمری سی بھی تنگ ترے اپنی ضعف کنا
کیون نہ آغوش سی وہ سروِ روان دور رہے

جنس دل وہ ہی نہ جا کر سر بازار بکے
مشتری راہ مین پیدا ہو دکان دور رہے

جب کہون حال جدائی کو ہی سمجھنی **وزیر**
حرف سی حرف سخن وقت بیان دور رہے

کاٹی پڑجائین زبان سی جو زبان دور رہے
خون تہوکی جو دہن سی وہ دہان دور رہے

عشق بازی کا حسینو نکو یہ لپکا ہو جای
چاندنی خاک پہ لوٹی جو کتان دور رہے

جنبش لب سی کہی اونکی نزاکت بس بس
حرف مطلب سی ابہی نکہ زبان دور رہے

لی اوڑا ایسا ہی جہلی سی مری بیتابی دل
گردسان قافلۂ تاب و توان دور رہے

بیدماغی سی وہ گلگشت چمن کرتی ہین
غنچۂ منہ بند رکہین بو بہی دہان دور رہے

خط کی تائید سی دل چاہ ذقن سی نکلی
کبہی اس کانٹی سی یاریٔ کنوان دور رہے

چار ابرو کا صفایا جو کرین ہم آزاد
چار جوہر سی ہی آئینۂ جان دور رہے

دوست بن بن کی عدو قتل کیا کرتی ہین
پنبۂ ماہ سی بہی داغ کتان دور رہے

شب فرقت مین جلاؤن مین اگر ہجر نصیب
شمع سی شعلہ تو شعلی سی دہوان دور رہے

دست بی فیض سی ہو پیر و جوان کو نفرت
قبضۂ شل سی سدا تیر و کمان دور رہے

عمر بہر کوچۂ جانان مین پہونچنا ہی محال
جب تلک جیتی ہین گلزار جنان دور رہے

چور ہو جاو نگاہین نشاتی سی نازک دل ہون
ساقیا پہول بہی ہی بار گران دور رہے

دو خط یار کا قرآن کی سوۃ ہی **وزیر**
کسطرح مصحف عارض سی فی خان دور رہے

ہی نقشِ درم جو نقشِ پا ہے — آپ آتی تو گہر درم سر آہے
دل جلوہ ترا دکہا رہا ہے — شیشہ یہ مرا پری نما ہے
سلطانِ جہان ہی جو گدا ہے — تیمور سر اک شکستہ پا ہے
انسان بہی قدرتِ خدا ہے — کیا سنگ کو بت بنا دیا ہے
شیرین ہی دہن کرو شکر خند — ہنسنی مین تمہاری اک مزا ہے
مضمون پروانے بنکے آتین — شبدیزِ قلم چراغ پا ہے
یاران گذشتگان سی ہی انس — زندہ مردون پہ مر رہا ہے
آیا نہین خود فروش میرا — گویا مجہے مول لی لیا ہے
قطعہ
وہ رشکِ بہار و غیرتِ گل — گلگشتِ چمن کو جو گیا ہے
گلزار ہوا ہے پانے پانے — بلبل پانے کا بلبلا ہے
جو چاہیے عشق مین کیا وہ — ہم مر گئے سب کہیے مرحبا ہے
ہی جہوٹہ کہون جو راست ہی قد — یہ توسنِ حسن الف ہوا ہے
منہ جسنے دیا وہ رزق دیگا — گویا یہ دہان آسیا ہے
توبہ کا نہ در ہو بند یارب — جب تک در میکدہ کہلا ہے
ہی شیشہ سبز گرم قلقل — طوطی ہستون کا بولتا ہے
کیا جسم ہی صاف اوس پری کا — گویا قد آدم آئنا ہے
بیگانہ کوی نظر نہ آیا — آئینہ بہی صورت آشنا ہے

کیا خوف کہ وزیر کو ہو
حامی سلطان انبیا ہے

رنگین لب لال کی صدا ہے — کیا خوب یہ لال بولتا ہے
سنبل گلشن میں کہیر رہا ہے — یکتا ہے وہ زلف کو روتا ہے
ہم وحشیوں کا کبوتر ای سرو — قمری کی طرح سے طوقیا ہے
آپہونچا ہی اوڑ کی استخوان تک — ناوک میں مگر پر ہما ہے
دانی کی طرح سے پیس ڈالا — کیا گردش بخت آسیا ہے
کیا آنکھوں میں اوسکی میں سبک ہوں — نظروں میں وہ مجکو تولتا ہے
یوسف جو کہا او نہیں تو بولے — کیا آپ نے مول لی لیا ہے
آئی ہی بہار کیا جو ساقے — شیشی میں پہول بہر رہا ہے
پونہچی مری ہاتہ تک تو جانوں — تم کہتی ہو زلف کو رسا ہے
نکلی نہیں رات کو ستاری — شبدیز فلک چراغ پا ہے

ایسا میں گہلا وزیر غم سے
خار کف پا مرا عصا ہے

کیا سنگ زنق خوش ہوا گر ماہ عید ہے — یاں بستگی قفل کے باعث کلید ہے
گہر پونہچی ہیں لحد اسی کہنا بعید ہے — یارو جواب نامہ نہیں ہی سپید ہے
خط دیکہلو وزیر عبث شوق دید ہے — لکہا ہی پشت لب پہ دہن ناپدید ہے

دکہلا و زلف و رخ تو خوشی ہو کی مین کہون — یہ شب شب برات یہ دن روز عید ہی

لب وا جو ہو گئی تو در خرمی کہلا — قفلِ دہن کو موجِ تبسم کلید ہے

قاتل بجای گل تو چڑہا دی حسین پر — یہ کربلای عشق یہ قبر شہید ہے

**ولہ**

اوٹہتا ہی جای شعلہ دہوان ڈلکی داغ سے — تاریک ہو گیا ہی مرا گہر چراغ سے

پیدا اگر ہنگی داغ جگر دل کی داغ سے — کر لین گی ہم چراغ کو روشن چراغ سے

بلبل ادہر قفس سی چہٹی تو ادہر بہہنے — گلدام موجِ نکہتِ گل لای باغ سی

ہو جای وجد دیکہی اگر استخوان مرے — پتلی نکل کی رقص کری چشمِ زاغ سی

ہی دم قدم کی ساتہ یہ گردون کی کجروی — اوتر و مسیح ایسے خرِ بیدماغ سے

کیا ہجر مین ہی مونس و دلسوز داغِ دل — دنکو فزون ہی پہول سی شبکو چراغ سے

گریان تری گلی سی ہم ای رشک گل چلی — جاتی ہین موتی جہیل لیی عیش باغ سی

وہ نالہ کش ہون بعدِ فنا استخوان مری — مثلِ صدا نکل گئی منقارِ زاغ سی

دیکہا دہن کو خندۂ دندان نما سی آت — گم لعل تہا ملا گہر شب چراغ سی

**ولہ**

لذت درد سراپا مجہی حاصل ہو جای — آرزو ہی کہ ہر اک عضو بدن دل ہو جای

وہی بیتابی وہی درد اوسی حاصل ہو جای — ہاتہ جس عضو پہ رکہدو وہ ابہی دل ہو جای

لطف پامالیِ دل یار کو حاصل ہو جای — پاؤن رکہے وہ جہان نقشِ قدم دل ہو جای

ہم اسیرون کی طرف آئی اگر نکہت گل
پیچ پڑجائین کچہ ایسی کہ سلاسل ہوجائے

خون عشاق کی ہوتی جو لگائی مہندی
یار کا ہاتہہ ہی بندہ جانی کی قابل ہوجائے

آئی بی پردہ جو لیلائی خیال جانان
دل یہ بالیدہ خوشی سی ہو کہ محمل ہوجائے

کوچہ زلف ہی کچہ مصر کا بازار نہین
آئی یوسف جو ادہر قید کی قابل ہوجائے

چال افتادگی اشک سی سیکہی ہمنے
لغزش پا سی ابہی قطع منازل ہوجائے

فاتحی کو جو وہ بت ہاتہہ رکہی مرقد پر
ہو یہ بالیدہ انگوٹہی کا نگین سل ہوجائے

**ولہ**

کاکل جو اوسکی شعلہ رخ سی سرک گئی
کالی گہٹا مین صاف یہ بجلی چمک گئے

پونہچی اوسکی کان تلک آہ نارسا
کیا فائدہ زمین سی اگر تا فلک گئے

ٹکڑی ہوی ہماری گریبان صبر کے
انگڑائی مین جو یار کی چولی مسک گئے

مینی جو آہ سرد بہری اونسی ہنس دیا
گل کی کلی نسیم سحر سی چٹک گئے

بعد از فنا جو قبر پہ آئی وہ ای **وزیر**
پونہچائی اونکو روح مری دور تک گئی

پردہ کدورتون سی کیا آج یار نی
دیوار گرد کہینچی ہے دل کی غبار نی

چہیڑا چمن مین یہ مژہ اشکبار نے
آخر لہو دیا رگ ابر بہار نے

گلشن مین کیا اشارہ کیا خال یار نے
افیون باغبان کو دی کوکنار نے

دکہلائی نی سواری لڑکپن مین یار نی
دوڑایا انہی پاؤن سی گہوڑا سوار نی

رفعت دکہای کوچۂ گیسوی یار نے  
لی راہ آسمان کی زمین تتار نے

کانٹا چبہا جو پاؤن مین سمجہا ضعیف نے  
سولی پہ مجکو کہینچ دیا نوک خار نے

پانی نہین یہ آپ کی عاشق کا ہی لہو  
کیون خون پیکی گوڑی کہائی کٹار نے

پہینکا جو مینی اپنا گریبان پہاڑکر  
دامن لیا سمیٹ شب ہجر یار نے

دیکہین جو ای وزیر مری بیقراریان  
کی آرزوی صبح شب انتظار نی

می دی کہ نہ دی بادۂ اطہر تو نہین ہے  
کچہ پیر مغان ساقی کوثر تو نہین ہے

کچہ معجزۂ ختم آپ کی لب پر تو نہین ہے  
عیسی ہی تو ہوا پنا پیمبر تو نہین ہے

جب میان سی نکلی تو مری دل مین سمائی  
تلوار تری روح دو پیکر تو نہین ہے

قاتل ہی گمان معجزۂ شق قمر کا  
جوزا کی طرح تیغ دو پیکر تو نہین ہے

میخانی کو سجدہ کیا ہی کعبی نی جہک کر  
اوس چشم پہ ابروی نگون سر تو نہین ہے

داغ اوس تن کہان تہی یہ گلی ہی کی ہار اہا  
بہیجا تہا جسے یہ وہ کبوتر تو نہین ہے

پیری مین جوانونسی ملون جہک کی مین کیونکر  
قامت شجر خشک ہوا تر تو نہین ہے

ہی سرمی کا دنبالہ تری انکہہ مین ساتہ  
ساغر سی تری موج یہ باہر تو نہین ہے

مین انکہین بچہاؤن وہ شہ حسن اگر آئی  
درویش ہون آزاد ہون بستر تو نہین ہے

منہ اوسکو دکہاؤنگی تو مین بگڑی کرونگا  
آئینہ ہی کچہ سد سکندر تو نہین ہے

اوراق خلائق نظر آتی ہین پریشان  
یہ دفتر عالم کہین ابتر تو نہین ہے

کیون دیکھتا ہون وصل مین خواب شبِ فرقت
سرخاب کا تجھی مین کوئی پر تو نہین ہے

او طفل جو کہتا ہی بری آنچ ہی اِسکے
چھوٹا سا ترا سمجھا اخگر تو نہین ہے

کس شوق سی آیا ہی گل زخم کی جانب
اس تیر مین بلبل کا کوئی پر تو نہین ہے

قبضی کی کٹوری مین ہی تلوار کا پانی
اب بارہ پہ آب اِسکی ستمگر تو نہین ہے

خالی ہو تو از خود عرقِ شرم سی بھر جاے
منت کشِ ساقی مرا ساغر تو نہین ہے

عریانی کی جامی کا گریبان بنا ہے
بیکار گلی پہ ترا خنجر تو نہین ہے

کہتی ہو مجھی خواب مین معراج ہوئی ہے
جبریل کا تجھی مین کوئی پر تو نہین ہے

کیون اوٹھ گئی پائی صفِ مژگانِ کجِ یار
فرمائی بہا گا ہوا لشکر تو نہین ہے

رسوا نہ کریگا تمہین یہ دیدۂ حیران
پر آب ہی آئینہ صفت تر تو نہین ہے

## ولہ

تم جو ٹھہراؤ کرو کور بھی بینا ہو جای
منہ پہ پتھر جو لگی آنکھ کا ڈھیلا ہو جاے

گر میان کھینچی جو بن یہ زیادہ ہو جاے
نکل آئی جو عرق حسن کا دریا ہو جاے

گردش چشم کا تیری اثر ایسا ہو جاے
گرد اوڑی پای نگہ سی تو بگولا ہو جاے

ذبح کرنی مین جو ہو ڈر تری سوائی کا
رنگ اوڑ جای ابھی خون پسینا ہو جاے

سرمہ دینی مین نکل آئین جو تیری آنسو
ہر گلِ اشک ابھی نرگسِ شہلا ہو جاے

چشم مخمور سی دیکھی جو وہ بت کعبی کو
می سی محراب کا لبریز پیالا ہو جاے

پھونک ڈالی یہ مرا جسم اگر دیکھی نبض
کفِ عیسی ابھی جل کر کف موسیٰ ہو جاے

تشتری مین پاؤن جو تم سبزہ تر پر رکہو — ہو یہ بالیدہ ابہی صورت مینا ہو جاے
حال کچہ اونکی تلوّن کا نہ مجہسے پوچہو — عکس جس گل پہ پڑی وہ گل رعنا ہو جاے
رنگ کندن سا تمہارا ہی عجب کیا ہی اگر — طوطی سبزہ خط سونی کی چڑیا ہو جاے
تم جو اک ہاتہ لگاؤ تو مین ایسا خوش ہون — ابہی دو ہاتہ کا ای جان کلیجا ہو جاے
سرمگین آنکہ کی گریاد مین پتہرا جاے — سنگ سرمہ یہ مری آنکہ کا ڈہیلا ہو جاے

دُر دندان نبی کی جو رَو لائی الفت
ای وزیر اشک ہر اک عرش کا تارا ہو جاے

دیکہکر مجہ زار کا مردہ وہ بولی نازسی — غش نہ آیا ہو شکست رنگ کی آواز سے
کیا نزاکت ہی ہوا صد منہ خرام ناز سے — آگیا غش یار کو خلخال کی آواز سے
دیکہنی والون مین تیری وہ بہت اچہی رہے — قتل کر ڈالا جنہین تیغ نگاہ ناز سے
چاندنی کی ٹکڑی تیری تلوی ہین اور خورشید رو — چاندنی نکلی نکیو نکر فرش پا انداز سے
درد دوری اوس ہین کی طرح پوشیدہ رہی — چاہیی تہی دل جگر واقف نہوا اس راز سے
تیری یوانی کو ایسا شور وحشی ننگ کر — پاؤن تک واقف نہین زنجیر کی آواز سے
پردی کانون کی پہٹی جاتی ہین بلبل فرط ضعف — نالہ مین دم ہی شکست رنگ کی آواز سے

ولہ

ای جان تو ہو دور تو کسطرح کل پڑی — نزدیک ہی کہ منہ سی کلیجہ نکل پڑے
کرتی ہو ذکر میری دل بیقرار کا — منہ سی کہین زبان نہ باہر نکل پڑے

دامن ترا پکڑ نیکو یہ مضطرب ہوے
ہاتھ اپنی آستینون کی باہر نکل پڑے

ہوتا ہی قفس لڑکون کو لڑکپنی واقعی
او طفل تجکو دیکھ کی آنسو نکل پڑے

پہنسا تہا دل کو گیسو پیچان مین پہنس گیا
قسمت مین ہو جو پیچ تو کیونکر نہ بل پڑے

ایسا کسی کو شوق شہادت نہوی گا
گردن جہکاؤن تیغ جو اوسکی اوگل پڑے

لکہنی لگا حقیقت گریہ جو یار کو
میری طرح قلم کی بہی آنسو نکل پڑے

باتین جو چکنی چکنی سنی میری یار کی
زاہد تو کیا ہی اوسکا فرشتہ پہسل پڑے

## وله

اوسکی تلوار کی رومال کا پہاہا تو نہین
آب شمشیر کی تاثیر جو تیزاب مین ہے

چشم خونریز مین سرمی کا نہین دنبالہ
اپنی نظرون مین ہرن کیف قصاب مین ہے

نازسی آنکہ اگر بند وہ کر لیتے ہین
کہتی ہین فتنۂ بیدار ابہی خواب مین ہے

گر پڑی ہین مگر آنکہون سی گرم آنسو
کرۂ نار کا عالم کرۂ آب مین ہے

میٹہی نظرون سی مجہی دیکہ کی کین آنکہین بند
زیب دیتا ہی کہون یار شکر خواب مین ہے

## وله

ہوا ہی عشق تازہ ابتدائی آہ ہوتی ہی
مبارک طفل دل کی آج بسم اللہ ہوتی ہی

بلا جب رسم داغ جنون گہبرا کی دل بولا
یہی کیا عشق کی سرکار مین تنخواہ ہوتی ہی

بیان کرتا ہین دل وصف اوس روی مخطط کا
خدا کی گہر مین تفسیر کلام اللہ ہوتی ہی

فروغ اپنا سوا ہوتا ہی ظلم چرخ گردش سی
جو دل جلتا ہی روشن اور شمع آہ ہوتی ہی

## غزل در نعت سرور کائنات

مرحبا احمد بی میم محمد لقبے — عین ربی بحقیقت و مجاز عربے

گشت خورشید فلک شہرہ جان بخشی تو — آمدہ عیسی مریم پی درمان طلبے

ہجر تو مرگ وصال تو حیات ست حیات — جسم را جانی و جانانی و روح قلبے

گر بگویم کہ ایازی و خدا محمود ست — بسر عشق قسم این نبود بی ادبے

یا حبیبی ارنی گفت خدا مثل کلیم — حق پسند این چہ جا لست باین بو العجبے

بر دای خضر دلم تشنہ دیدار کسی ست — نخورم آب بقا جان دہم از تشنہ لبے

## متفرقات

مرگئی ہم وہ روانہ ہو گئے — رات بھر جاگی سے تھے دن کو سو گئے

قتل بی شمشیر او ظالم کیا — آئنہ دکھلا دیا دو ہو گئے

یا علی تم اور نبی تو ایک ہو — چشم احول مین مگر دو ہو گئے

## ولہ

ذکر ابرو کی زبان عادی ہوئی — بات سیدہی ہی جو کی ٹیڑہی ہوئے

بی ہوا اوڑ نی لگا مشت غبار — طبع اپنی خاک کے بادی ہوئے

سوکہ کر کانٹا ہوا دست جنون — خار دار اب ہاتہ کی پہچلی ہوئے

## ولہ

زر دیا زور دیا مال دیا گنج دلی — ای فلک کونسی راحت کی عوض رنج دئے

ای بتو خوبیِ قسمت ہی گلا کیا تم سی
جسنی راحت تمہین دی وہی ہمین رنج دیا
کیون نہون کوچہ محبوب مین عاشق نالان
اس گلستان کو یہ مرغانِ نواسنج دیی

ولہ

رفعت طلب ایسا ہون ابہی چین نہین ہی
پونہچا ہون جہان مین کہ فلک ہی نہ زمین ہی
لی تیری مجہی دید کا کچہ شوق نہین ہے
تو پردہ نشین ہی تو نگہ گوشہ نشین ہی
آزردہ جو تم ہو تو خفا کون نہین ہی
آئینہ ہی پر تو سی مری چین بجبین ہے

ولہ

جسطرف تم ہو ادہر سر مرا جانا ہو جاے
پاینتی قبر کی بیٹہو تو سرہانا ہو جاے
یار جاتا ہی کہو دل ہی روانا ہو جاے
ساتہ اچہا ہی اگر ایسی مین جانا ہو جاے
کیجیی مجہہ پہ نگہ غیر مری جیتی جے
تیر مین آپ کی کہان وہ نشانا ہو جاے

ولہ

دیکہہ پچتا ہی گا ادب عمری ترسائی سے
اودہر کی کعبی کو چلا جاونگا بتخانی سے
وہ مسیحا جو چلا ہاتہ چہڑا کر شب وصل
نبضین ہاتہ ہی چہوٹ گئین ہاتہ کی چہٹ جانی سے

ولہ

ہجر مین اک اہ کی آنسو ہماری گر پڑی
آسمان ٹوٹا شب فرقت ستاری گر پڑی
پہینکی تہی زاہد نی کل شیشی کی گردن توڑ کر
آج سنتی ہین کہ مسجد کی مناری گر پڑی

ولہ

صحرا کی مین پیدا ہڑہ کر غبار دل سے — پہینکا ہی دور ہمکو اس وحشت عشق نے

ولہ

نہ خود فروشی گئی جنس دل کی طینت سی — کہ مشتری کو صدا دی شکست قیمت سی

ولہ

سینی پہ میری زخم مین کیا پہی نشان لگی — جراح ہاتہ ملتا ہی پہا پہا کہان لگی

ولہ

لب و دندان نے کہا کر اپنی وہ کہتی ہین شیخ نخی سی — نکل آیا ہی وہ پکہولال پہ دانتونکی کہری کی

ولہ

یاد مژگان مین مری آنکہ لگی جاتی ہے — لوگ سچ کہتی ہین سولی پہ بہی نیند آتی ہی

ولہ

صدائی نالۂ دل آ رہی ہی نکہت گل سی — چلی آتی ہی شاید کوچۂ منقار بلبل سی

ولہ

چمن سی توڑکی پہولون کو باغبان چلی — تمہاری سُنّی کو باتین گلونکی کان چلی

ولہ

زلف سے کے چال صبا چلتی ہے — کیا پریشان ہولے چلتے ہے

## ترجیع بند

صبا کبہی جو ترا کوی یار مین ہو گذر — نہ بہولیو تو پیام وزیر خستہ جگر

یہ کہیو اوسی کہ ای جان تیری فرقت مین — فغان ہی درد ہی غم ہی الم ہی آٹہ پہر

پونہچ گیا ہی گریبان کا چاک دامن تک — گذر گیا ہی بس اب سر سی آب دیدۂ تر

کبہی ہی ہوش اوسی گاہ فرط بیہوشی — کبہی ہی آپ مین وہ گاہ آپ سی باہر

ہر ایک کوچی مین پہرتا ہی صورت وحشی — کبہی ادہر سی اودہر او کبہی ادہر سی ادہر

بہت قلق جو ستاتا ہی تو یہ پڑھتا ہی | عجیب حسرت و ارمان سی ہاتہ پہیلا کر

بیا بیا کہ ترا [illegible] در کنار کشم
بہ تنگ آمدہ ام چند انتظار کشم

## ترجیع بند

ہوا ہی ابکی یہ فیض مسیح باد بہار
رہا چمن مین نہ آزار دیدۂ بلبل کو
دم مسیح کا باد بہار مین ہی اثر
و فور عیش سی بزم نشاط ہی گلشن
عجب نہین پر پروانہ ہو پر طوطی
یہ فیض باد بہاری یاض دہر مین ہے
نظر پڑی گل نارستہ شاخسار سی یون
گمان غلط ہی کہ بار ثمر سی ہو گئی خم
چمن مین نام خدا ہی ہجوم گل ایسا

چمن مین دیدۂ نرگس تلک نہین بیمار
پلا یا جام گل تر نے شربت دیدار
نہ کسطرح سی ہو زائل تپ درون چنار
کلی جو چٹکی تو آئی صدای نغمۂ تار
نہال شمع تلک سبز ہو کی لائی بار
بنی وہ مین زر گل سنگ سی جو نکلی شرار
عیان ہو شیشی سی جیسی اب سرخ ای یار
جھکی ہین شکر کی سجدی کو باغ مین اشجار
جگہ نہین جو کری عندلیب وا منقار

ہجوم لالہ و گل آنقدر شدست وزیر
نماند جای کہ بلبل کشد ز سینہ صفیر

زیادہ ہی گل رعنا سی رنگ بو قلمون | چمن مین دیکھیی جس گل کو اک گلستان ہے
زبان حال سی کہتی ہی موج نکہت گل | اب اندنون تو یہ فیض بہار بستان ہے

چو عندلیب بگل ورود دل کند اظہار
ز فیض باغ شود [illegible] عنبر در منقار

یہی بہار کا اب حکم ہی گلستان پر | کہ سایۂ گل تر بہی ہو مثل گل احمر
رہی پای ذرا داغ دل مین لالی کی | لگائین مرہم کافور یاسمن لیکر
رہی چمن مین نہ بیمار آج نرگس ہے | بغیر لطف پریشان نہو وی سنبل تر
خدا کی فضل سی صحت ہوی ہی آج او سے | ہزار گلشن عالم فدا کرون جس پر
صبا سی کہدو کہ ابر گل کا فرش کری | چمن کی سیر کو آئیگا آج وہ گل تر
رہین قرینی سی مرغان باغ ہر جانب | نہ کوی آی ادہر اور نہ کوی جای اودہر
گمان سبکو یہ ہووی یہ فرش بلبل چشم | بچہائین بلبلین آنکہین میان رہگذر
چمن سی آئین نکل نکل بہر استقبال | ادب سی نذر گل اشرفی کرین لیکر
ہر اک نثار کری آج مال و زر اپنا | یہان تلک نہ رہی مشت غنچہ مین بہی زر

چو بیند آن قد و قامت چنان شود دلشاد
بسان بندہ کند سرو را چمن آزاد

تری شفا کی خوشی سی ہوی ہین پیر جوان | مثال تیر ہوی راست آج پشت کمان
تو چند روز ہوا تہا علیل دور از حال | قسم خدا کی نہ تہی بس ہماری جسم مین جان
برنگ نرگس بیمار دم تہا آنکہون مین | یہ تیری رنج کا تہا رنج ای مسیح زمان
تری شفا کی دعا مانگتا تہا سب عالم | ہر ایک موی تن خلق بنگیا تہا زبان

خمیدہ غم سی تہی محراب کی طرح زاہد
دعا زبان پہ تہی اور ہاتہ مین قرآن

مدام کرتی تہی شیشی بہی نالہ قلقل سی
بنا تہا ساغرِ لبریز دیدۂ گریان

دعا مین مانگتی تہی ہاتہ اوٹہا اوٹہا کی سبو
جہکی تہی سجدی مین ساقی ستی تا بہ پیر مغان

تری شفا کی دعا مانگتا تہا روز مسیح
کہ تا فلک مری جاتی تہی نالۂ سوزان

مریض دیکہہ کی تجکو یہ حال تہا اپنا
رہی تہی جسم مین طاقت نہ دل مین تاب و توان

ز فرط ضعف و مرض حال من بدینسان بود
بدست مردم چشمم عصای مژگان بود

ہزار شکر خدا نی تجہی دی جلد شفا
وگرنہ دامنِ عیسی تہا اور ہاتہ مرا

تو بہر غسل جو حمام مین ہو تو مین کہون
مسیر مہرِ درخشان ہی برج آبی کا

خوشی ہر ایک ہوا تیری غسل صحت سی
کہ تیری سائی تلی رہتی ہین ہزار ہما

خدا نی آج مجہی جان تازہ بخشی ہے
ہزار جانِ گرامی کرون مین تجہ پہ فدا

جہکا کی سجدی کو سر سب نہ کیون دعا مانگین
جو پا شکستہ ہین اونکا تو دستگیر ہوا

نہ کیون کہون مین تجہی آسمانِ لطف و کرم
نگاہِ مہر سی ذرونکو آفتاب کیا

خوشی نہ کیون ہو زمانی کو تیری صحت سے
ہی اس چمن مین سوا تیری کون ابر سخا

چمن مین دیدۂ نرگس بہی اب نہین رنجور
تجہی شفا جو ہوی بس کوی مرض نہ رہا

ز صحتِ تو چنان اعتدال راست مدار
نمیشوند کنون چشمِ دلبران بیمار

تری بہار کرم سی ہر ایک رنگی سردار
بہری چمن نی گل اشرفی سی جیب و کنار

جو نام لیکی ترا توڑی گل کو بھی گلچین
تو ہاتہ مین ہو زرِ گل طلای دست افشار

ترا وہ حکم وہ ثروت ہی تو اگر چاہی
ہر اک فقیر کا گہر اسطرح سی ہو طیار

بجای آب ہو آب گہر کا صرف اسمین
خریدین سونی کی اینٹین بنائین گہر معمار

ضعیف ایسی قوی ہین تری رسائی مین
او لیجہ کی چاک کری خار دامن کہسار

سوای دُر نہین ہوتا ہی کوئی طفل یتیم
ہوا مسیح زمان تو اجل ہوی بیکار

جو دیکہ لی تری تلوار راسی ہی دریا
تو اپنی پوست سی بہاگی نکل کی جو سیار

دعا یہ میری ہی مثل خضر ہو عمر ترے
کبہی نہو تو مسیحا کی طرح سی بیمار

سوا تری کرم و لطف کی یہان اپنا
نہ کوئی یار نہ مونس کوئی ہی غمخوار

فتادہ ام بدرت ای سپہر جود و کرم
برای نام وزیرم و لے فقیر توام

## خمسہ

جگر مین ناوک غم ہی لگی ہی تیغ ستم
زبان پہ آہ رہی آنکہون مین اشک لب پہ ہی دم

ہوا ہون خنجر غفلت سی کشتہ مین پر غم
مکن تغافل ازین بیشتر کہ می ترسم

گمان برند کہ این بندہ بی خداوندست

نہ ہی وہ چشم عنایت نہ وہ نگاہ کرم
جفائین بڑہتی ہین تیری فنا ہی ہوتی ہین ہم

غلام پر یہ عتاب اپنی بندی پر یہ ستم | ولکن تغافل ازین بیشتر کہ می ترسم

گمان برند کہ این بندہ بی خداوند ست

کچھ اپنی اصلی کہتا نہیں ہی یہ پر غم | یہی ہی ڈر تری بندہ نوازیون کی قسم
کہی نہ بیکس و بی یار مجکو اک عالم | ولکن تغافل ازین بیشتر کہ می ترسم

گمان برند کہ این بندہ بی خداوند ست

## قطعہ

نکر عوض میں جرم و گناہ بیحد کا | الٰہی تجکو غفور الرّحیم کہتی ہین
کہین کہین نہ عدو دیکہکر مجھی محتاج | یہ اونکی بندی ہین جنکو کریم کہتے ہین

## قطعہ تاریخ ترتیب باغ سلطانی

باغ خوش یافت بسر و گل و سنبل ترتیب | اندرین عہد شہنشاہ سخی و باذل
نایب مہدی دین شاہ شہان عالم | غیرت قیصر و فغفور خدیو باذل
چون صدف پر ز گہر چشم تہیدستان شد | ہست دریای سخاوکرمش بی ساحل
بردر دولت این تخت نشین از بخشش | ہمچو خورشید شود کاسہ دست سائل
مثل خورشید درخشندہ کف ہمت او | روی تابندہ او غیرت ماہ کامل
حبذا باغ لطیفیکہ در و بکشادہ | دفعۃً قافلہ فصل بہاری محمل
نکہت نسترن و یاسمن و نسرینش | جان تازہ بدمد چون دم عیسی در دل
باغبانان ہمہ ہستند چو رضوان بردر | تا ابد باد خزانی نتوان شد داخل

سبزه را همچو خضر هست حیات جاوید ... می شود زندگی تازه بهر دم حاصل

همچو این گلشن جان پرور و راحت افزا ... نیست از روم و حبش تا بحد چین و چگل

غنچهٔ گلشن تصویر نیمش و اگر د ... عجبی نیست شگفته شود از غنچهٔ دل

نذر گلدستهٔ تاریخ بیاورد وزیر ... قطعهٔ جنت اعلی بزمین شد نازل

## قطعهٔ تاریخ تعمیر کربلا

در عهد بادشاهِ محمد علی نمود ... عاشق علی ز صدق بنا باغ کربلا

هر صبح و شام از پی شاه زمن شاخ ... دارد بلند دست دعا باغ کربلا

یا از سر ادب نهد اینجا ملک که هست ... گلزار سید الشهدا باغ کربلا

چون گل شگفت غنچهٔ منقار عندلیب ... مثل صباست عقده کشا باغ کربلا

نالد همیشه او ز صدای شکست رنگ ... دارد چه عشق آل عبا باغ کربلا

کردم با وی چو نسبت گلزار خلد گفت ... ای وای ما کجا و کجا باغ کربلا

رو لیش بسوی کعبه و سویش رخ جهان ... هم قبله هست و قبله نما باغ کربلا

کردیم فکر سال بنایش چه جای وزیر ... بنوشت کلکِ فکرت ما باغ کربلا

## قطعهٔ تاریخ ترتیب دیوان فقیر محمد خان بهادر گویا

زهی منبع جود خان بهادر ... که هست او به بحر شرف بی بهادر

کفِ همتش غیرت ابر نیسان ... که آن آب می بارد او گوهر افشان

چو مریخ خونریز باشد به هیجا ... چو خورشید تابان بود عالم آرا

عدو غرق خون زاب شمشیر او بیند — حسودان نشانه پی تیر او بیند

زسیلان او هست یک پیل گردون — سبق برد رخشش بشبدیز گلگون

به ایثار گنجینه ها می دهد او — به اصرار پشمینه ها می دهد او

نه مغموم شد هیچکس از در او — نه محروم شد هیچکس از زر او

رفیق جناب وزیر معظم — فقیر محمد امیر مکرم

صد و بست سالش بود زندگانی — باقبال و با جاه و با کامرانی

نصیبش بود صحت و عافیت هم — قرینش بود عشرت و میمنت هم

بود لطف نظمش به از آب گوهر — زبان شست لاریب از آب کوثر

محیط جهانست فکر رسایش — که شد ورد بر هر زبان شعرهایش

کلام فصیحش بلاغت نظام ست — بدیع و بیان را از و انتظام ست

زمضمون چشمان بیمار جانان — شده دفترش غیرت نرگستانی

چو فکری در اشعار رنگین نموده — زحد رتبهٔ گلعذاران فزوده

به از ابرو حور هر بیت دیوان — نقط غیرت خال رخسار غلمان

به از نسر طائر طیور مضامین — زکیوان بلند ست معنی رنگین

زهر مصرعش مصرع سرو شد پست — زرنگینیش جیب گل چاک گشتست

بود آتش خم و کلک او باده نوش ست — مضامین او همچو مستی بجوش ست

چو مائل بترتیب و تالیف آن شد — بهر صفحه رنگ گلستان عیان شد

تألیف و ترتیب دیوان نموده — که او نخلبندی بستان نموده
بگفتند سالش ز مه تا بماهی — که ترتیب دیوان همایون آلهی
۱۲۶۴

## قطعه تاریخ مسجد

ساخت چون مسجد بنا اسحق و اسمعیل خان — از ره صدق و صفا همپایه بیت الحرام
بهر تاریخش مصلی ها بگفتند ای وزیر — کعبه ایمان ما این است بیتک والسلام
۱۲۶۱

## ایضاً

ساخت اسحق خان و اسمعیل — مسجد دومی ز فضل خدا
سال تاریخ او نوشت وزیر — شد دگر کعبه شریف بنا
۱۲۶۹

## قطعه تاریخ تولد شاهزاده مرزا خورشید شکوه

از فطرت شهزاده خورشید شکوه — تر شد دهن خشک من از آب مراد
از یمن قدم زمین چو شد رشک فلک — خرّم گردید و سر بپایش بنهاد
گل خنده زن است و بلبلان نغمه سرا — شد دور ز طبع باغبان خوی عناد
از فیض بهار عیش و عشرت چه عجب — گلدام شود چمن بدوش صیاد
تاریخ دعائیه رقم کرد وزیر — جاوید جوان بخت جوان طالع باد
۱۲۶۳

## خاتمة الطبع

ہدیہ سپاس فراوان اور تحفه حمد بی پایان لائق بارگاه بدیع الارض والسماوات

حمد کہ جسنی ایک مشت خاک کو جامع الصنائع بناکر علم معنی وبیان سکہایا اور لائق
ثناے بی شمار اوس عالم اُمی لقب کی لیے سزاوار ہی کہ جسنی اہل عالم مثال کو مجاز و حقیقت
کا تفرقہ بتاکر استعارۂ اصنام کو کہ مشبہ بہ کو عین مشبہ سمجہتی تہی دلائل بینہ سی باطل فرمایا
اور مناقب عظمی لائق سرکار آل اطہار اور اصحاب کبار ہی کہ جن کی ظہور کی
برکت اور فیض ہدایت سی کنایۂ معرفت ذہن مین آیا اما بعد خاکسار کج مج زبان
امیدوار افضال ایزد منان محمد عبد الواحد خان خلف محمد مصطفی خان
ابن حاجی محمد روشن خان ادخلہما اللہ فی دار الجنان اہل انصاف کی خدمت میں
صاف صاف عرض کرتا ہی کہ مدت دراز سی خیال انطباع کلام بلاغت
نظام افصح الفصحا محسود الشعرا عالم دقائق شعر وسخن اکمل شاعران
زمن دانای اشارات بدیع وبیان واقف رموز محاورات اردو زبان
فخر المتقدمین سند المتاخرین اشرف شرفای ذیشان افضل نجبای
ہندوستان جامع خصائل دلپذیر حاوی فضائل بی نظیر جناب خواجہ محمد وزیر
ابن خواجہ محمد فقیر تغمد ہما اللہ بغفرانہ الخطیر کا ملحوظ خاطر فاتر تہا
لیکن مستغنی المزاجی اور آزاد طبعی سی کہ لازمہ اہل کمال ہی سواے
احباب وتلامیذ کی ایک پرچہ بہی مصنف کی پاس کبہی ندیکہا الحمد للہ
کہ اس ایام جمعیت انضمام مین ہزاران جانفشانی اور سعی محبان دلی سید
ہادی علی اور سید محسن علی صاحب سی کہ سرخیل شاگردان عالی مقام

